اوران کوامصار میں بھیجا گیا تو لوگوں نے جومختلف قرآن لکھ رکھے تھے وہ طلب کر لئے گئے، اوران کوجلا دیا، مگر زبانی روایتیں باقی رہ گئیں، پس ان میں سے جومتواتر قراءتیں ہیں: وہ تو معتبر ہیں، اور جوشاذ قراءتیں اور روایتیں ہیں ان کواس پر محمول کیا جائے گا کہ یہ لغت قریش پر امت کو اکٹھا کرنے سے پہلے کی قراءتیں ہیں، حضرت ابن مسعودؓ کی بات کو بھی اسی پر محمول کیا جائے گا، بعد میں امت کا مصاحف پر اجماع ہوگیا، ابن مسعودؓ بھی اس اجماع میں شریک ہیں، کیونکہ کوفی قراء امام عاصم رحمہ اللہ وغیرہ ابن مسعودؓ ہی سے قرآن روایت کرتے ہیں، اوراس میں معوذتین ہیں، اورابن مسعودؓ نے جو بات کہی تھی کہ معوذتین رقیہ (منتر) ہیں، یعنی ان کا نزول خاص اسی مقصد سے ہوا ہے اس لئے اس کی وجہ یہ تھی ابن مسعودؓ نے ان کو اپنے مصحف میں نہیں لکھا تھا۔ واللہ اعلم

آج بتاریخ ۱۴۳۵/۶/۱۵ھ مطابق ۲۰۱۴/۴/۱۶ء کو اشہبِ قلم (قلم کا گھوڑا) رکا، اب اس جلد کی تصحیح کرونگا، پھر اگلی جلد کتاب فضائل القرآن سے ان شاء اللہ شروع کرونگا، **فالحمد لله الذی بتوفیقه تتم الصالحات، وصلی الله علی أفضل الکائنات محمد وعلی آله وصحبه أجمعین۔**

تحفۃ القاری کی دسویں جلد کتاب فضائل القرآن سے شروع ہوگی

